ہے(۲۶)۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

❁❁❁

ج: ۳، ص: ۳۰۴، ط، دار احیاء التراث العربی، بیروت لبنان/ الکشاف عن حقائق غوامض التنزیل وعیون الاقاویل فی وجوه التاویل، ج: ۲، ص: ۱۵۴۱، ط، مکتبة العبیکان، ریاض/العذب النمیر من مجالس الشنقیطي فی التفسیر، ج: ۴، ص: ۴۱۸، ۴۱۹،ط، دار عالم الفوائد، مکة المکرمة/ التفسیر المبین، ج: ۳، ص: ۴۴۴/ تفسیر مدارک، ج: ۱، ص: ۱۰۳۱،ط مکتبة العلم/ تفسیر مظهری، ج: ۴،ص: ۳۰۲، ۳۰۳،ط، دارالاشاعت کراچی/ معارف القرآن، ج: ۴،ص: ۱۴۹،ط، مکتبة معارف القرآن کراچی/ معالم العرفان فی دروس القرآن، ج: ۸، ص: ۶۲۶، ۶۲۷،ط، مکتبة دورس القرآن، فاروق گنج، گوجرانواله/ تحفة الاحوذی بشرح جامع الترمذی، ابواب تفسیر القرآن، ومن سورة الاعراف، ج: ۸، ص: ۴۶۰، ۴۶۱، ۴۶۲، ۴۶۳، ۴۶۵، ط، دار الفکر/تحفة الالمعی شرح سنن الترمذی، ج: ۷، ص: ۲۵۰، ۲۵۱،ط، زمزم پبلشرز کراچی)

(۲۶): فی النبراس:وماکان بطریق التواترفمصروف عن الظاهر کقول ابراهیم علیه السلام مشیراً الی الکواکب هذا ربی وتاویله ان همزة الاستفهام محذوفة والمعنی اهذا ربی بزعمکم....."ان امکن" الصرف عن الظاهر "والا" ای وان لم یکن "فمحمول علی ترک الاولی" نحو عصی آدم ربه فغوی....وقال غیر واحد من الأئمة سمی اللّٰه ترک الاولی منهم عصیانا لعظم منزلتهم کما قیل حسنات الابرار سیأت المقربین واستغفار الانبیآء من ترک الاولی هضما لنفوسهم والا فلیس من الذنب ولاعقاب علیه. الخ. (نراس، ص:۲۸۶، ط، مکتبه امدادیه ملتان )

نقله الشوکانی فی الارشاد عن کتاب الملل والنحل وقال اختاره ابن برهان وحکاه التووی فی زوائد الروضة عن المحققین قال القاضی حسن هو الصحیح من مذهب أصحابنا. وماروی ذلک فیحمل علی ترک الاولیٰ.(ص:۳۲/بحواله خیر

## یزید کو کافر کہنا

**﴿سوال﴾:**

یزید کہ جس نے حضرت امام حسین علیہ السلام کو شہید کیا ہے وہ یزید آپ کی رائے شریف میں کافر ہے یا فاسق؟

**﴿جواب﴾:**

کسی مسلمان کو کافر کہنا مناسب نہیں (۲۷)۔ یزید مومن تھا بسبب قتل کے فاسق ہوا (۲۸)۔ کفر کا حال دریافت نہیں کافر کہنا جائز نہیں کہ وہ عقیدہ قلب پر موقوف ہے۔

---

الفتاوی، ج: ۱، ص: ۱۷۲، ط، مکتبة امدادیه ملتان)

(۲۷):عن عبداللّٰه بن دینار انه سمع ابن عمرؓ يقول: قال رسول اللّٰهﷺ: ايما امرئ قال لأخيه: يا كافر! فقد باء بها أحدهما ان كان كما قال، والا رجعت عليه.وفى الديباج تحت هذا الحديث: (رجعت عليه): أى كلمة الكفر، فيعود كتافراً، وهذا محمول على المستحل. (الديباج على صحيح مسلم بن الحجاج، كتاب الايمان، باب بيان حال ايمان من قال لأخيه المسلم يا كافر، ج: ۱، ص: ۸۱، ۸۲، ط، دارابن عفان، المملكة العربية السعودية)

(۲۸):قتال العلامة سيد محمد يوسف البنورى رحمه اللّٰه تعالىٰ: يزيد لاريب فى كونه فاسقاً، ولعلماء السلف فى يزيد وقتله الامام الحسين خلاف فى اللعن والتوقف. قال ابن الصلاح: فى يزيد ثلاث فرق، فرقة تحبه، وفرقة تسبه وتلعنه، و فرقة متوسطة لاتتولاه ولاتلعنه، قال: وهذه الفرقة هى المصيبة. الخ. (معارف السنن، ابواب الحج عن رسول اللّٰهﷺ،باب ماجاء فى حرمة مكة،ج:٦، ص:٨، ط، ابجوكيشنل بريس كراتشى)

وقتال العلامة الشامى رحمه اللّٰه تعالىٰ: أقول حقيقة اللعن المشهورة هى

## مولانا اسمٰعیل شہید کو کافر کہنا

**﴿سوال﴾:**

جو شخص کہ حضرت مولانا مولوی اسمٰعیل صاحب شہیدؒ کو کافر اور مردود کہتا ہے تو وہ شخص خود کافر ہے یا فاسق اگر وہ کافر ہے اس کے ساتھ معاملہ کفار کا سا کرنا جائز ہے یا نہیں موافق اس فتویٰ کے جو مولوی عبدالرب صاحب واعظ دہلوی کا ہے اور اس پر چند علماء کی مہریں ہیں وہ یہ کہ جو کوئی مولوی محمد اسمٰعیل ولی کامل کو کافر کہتا ہے وہ خود کافر ہے اور مصداق ہے حدیث **من عادی لی ولیا فقد بارزلی بالمحاربة (۲۹)**. فقط محمد اکبر علی خان اسی طرح اور بہت علمائے دہلی کی مہریں ہیں موافق اس فتویٰ کے اس کے ساتھ معاملہ کفاروں کا سا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ فقط۔

**﴿جواب﴾:**

مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کو جو لوگ کافر کہتے ہیں بتاویل کہتے ہیں اگرچہ وہ تاویل ان کی غلط ہے لہٰذا ان لوگوں کو کافر کہنا۔ اور معاملہ کفار سا نہ کرنا چاہیئے جیسا کہ روافض وخوارج کو بھی اکثر علماء کافر نہیں کہتے حالانکہ وہ شیخین وصحابہ کو اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو کافر کہتے ہیں۔ پس جب بسبب تاویل باطل کے ان کے کفر سے بھی ائمہ نے تحاشی کی تو مولوی محمد اسمٰعیل رحمۃ اللہ علیہ کو مردود کہنے والا کو بطریق اولیٰ کافر نہ کہنا

---

**الطرد عن الرحمة، وهی لاتكون الا لكافر، ولذا لم تجز علی معين لم يعلم موته علی الكفر بدليل وان كان فاسقاً مشهوراً كيزيد علی المعتمد.(ردالمحتارعلی الدر المختار، كتاب الطلاق، باب الرجعة، مطلب فی حكم لعن العصاة، ج: ۵، ص: ۴۹، ط، دار عالم الكتب رياض)**

**(۲۹):(فتح البناری بشرح صحيح البخاری، كتاب الرقاق، باب التواضع، ج: ۱۱، ص: ۳۴۸، ۳۴۹، ۳۵۰)**

چاہیئے (۳۰)۔فقط واللہ تعالیٰ اعلم

❁❁❁

## اشیاء کو مؤثر بالذات ماننا

﴿سوال﴾:

مجالس ابرار میں اقسام شرک کے بیان میں مرقوم ہے والخامس من انواع الشرک شرک الاسباب وهو اسناد تاثير للاسباب العادية كشرك الفلاسفة والطبائعين ومن تبعهم على ذٰلک من جهلة المؤمنين فانهم لما راؤا ارتباط الشبع باكل الطعام و ارتباط الروى بشرب الماء وارتباط ستر عورة بلبس الثياب وارتباط الضوء بالشمس ونحو ذلک مما لايحصر فهموا بجهلهم ان تلک الاشياء هى المؤثرة فيما ارتبط وجوده معها اما بطبعها او بقوة وضعها الله تعالى فيها وهو غلط وسبب غلطهم قياسهم ادراک الحس بادراک العقل فان الذى شاهدوه انما هو تاثر شىء عند

---

(۳۰):ولو قال لمسلم أجنبى يا كافر أو لاجنبية يا كافرة ولم يقل المخاطب شيأ أو قال لامرأته ياكافرة ولم تقل المرأة شيأ أو قالت المرأة لزوجها ياكافر ولم يقل الزوج شيئا كان الفقيه أبوبكر الاعمش البلخى يقول يكفر هذا القائل وقال غيره من مشايخ بلخ رحمهم اللّٰه تعالىٰ لايكفر والمختار للفتوى فى جنس هذه المسائل أن القائل وقال بمثل هذه المقالات ان كان أراد الشتم ولايعتقده كافرا لايكفر وان كان يعتقد كافرافخاطبه بهذا بناء على اعتقاده أنه كافر يكفر كذا فى الذخيرة. (الفتاوى العالمكيريه، الباب التاسع فى احكام المرتدين، ومنها مايتعلق بالحلال والحرام وكلام الفسقة والفجار وغير ذلک، ج: ۲، ص: ۲۷۸)

(وكذا فى البحر الرائق شرح كنز الدقائق، كتاب السير، باب أحكام المرتدين، ج: ۵، ص: ۲۰۷، ط، دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

الشیء وھذا ھو حظ الحس واما تاثیرہ فیه فلایدرک بالحس بل انما یدرک بالعقل والسادس من انواع الشرک الاغراض وھو العمل لغیر اللّٰہ تعالی کشرک المرائین الخ وحکم السادس الذی ھو شرک الاغراض المعصیة بالاجماع وحکم الخامس الذی ھو شرک الاسباب التفصیل وھو ان اھل ھذا الشرک فی اعتقادھم التاثیر لتلک الاسباب مختلفون فمنھم من یعتقد ان تلک الاسباب تؤثر بطبعھا وحقیقتھا فی الاشیاء التی تقارنھا ولاخلاف فی کفر من یعتقد ھذا ومنھم من یعتقد ان تلک الاسباب لاتؤثر بطبعھا وحقیقتھا بل بقوة او دعھا اللّٰہ تعالی فیه ولو نزعھا منھا لاتؤثر وقد تبعھم فی ھذا الاعتقاد کثیر من عامة المؤمنین ولاخلاف فی بدعة من یعتقد ھذا و انما الخلاف فی کفرہ فمن کان فیه شیء من ھذا المذکورات ولم یسع فی ازالته عن نفسه واصلاح شافه یختم له بالسؤ وان کان مع کمال الزھد والصلاح لان زھدہ وصلاحه انما ینفعه اذا کان مع الاعتقاد الصحیح الموافق لکتاب اللّٰہ تعالی وسنة رسولهﷺ واما اذا لم یکن مع الاعتقاد الصحیح الموافق لھما بل کان مع الاعتقاد الفاسد لمخالف لھما فلاینفعه. اس عبارت کا مطلب ارشاد ہو۔اور یہ بھی فرمایئے کہ اس قسم ثانی میں جس کے بدعت ہونے میں خلاف نہیں اور کفر میں خلاف ہے (اودعہا اللہ تعالیٰ) سے کیا مراد ہے اس کی تقریر اس طور پر فرمادیجئے کہ خوب ذہن نشین ہوجائے اور علماء سے یہ بھی سنا گیا ہے کہ بعض اہل سنت کا مذہب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تاثیر اشیاء میں رکھ دی ہے اور بعض کا یہ ہے کہ نہیں رکھی۔پھر رکھنے سے کیا مراد اس مسئلہ تاثیر اشیاء میں جو مذہب صحیح ہے وہ بیان کردیجئے یا یہ کہ یہ خلاف اور نزاع لفظی ہے اور مطلب فریقین کا واحد ہے؟

﴿جواب﴾:

جو شخص عقیدہ کرتا ہے کہ اشیاء بطبعہا مؤثر ہیں تو یہ خود شرک ظاہر ہے کہ ان اشیاء کو مستقل مؤثر جانتا ہے کہ اپنی ذات سے تاثیر کرتی ہیں حق تعالیٰ کا تاثیر دینا نہیں جانتا۔ اور دوسری قسم کہ ان اشیاء کو حق تعالیٰ نے پیدا کیا اور یہ تاثیر حق تعالیٰ نے ان اشیاء میں رکھی ہے یعنی پیدا کردی ہے یہ معنی او دعھا کے ہوئے کہ تاثیر خود آپ ان میں نہیں ہوئی بلکہ حق تعالیٰ نے تاثیر ان میں پیدا کردی ہے اس میں تاثیر خدا تعالیٰ کی پیدا کی ہوئی ہے مؤثر ہیں پس اگرچہ عقیدہ خلق تاثیر کا تو درست ہے مگر بعد خلق تاثیر کے خود مؤثر ہوویں۔ یہ باطل ہے کیونکہ اس یہ ظاہر ہوا کہ جب حق تعالیٰ نے تاثیر ان کو دیدی تو پھر وقت تاثیر کے حق تعالیٰ کا تصرف اس میں نہیں ہوتا یہ خود تاثیر کرتی ہیں جیسا عامہ جہال کہتے ہیں کہ اولیاء کو حق تعالیٰ نے علم وقدرت وتصرف دیدیا ہے اس کے ذریعہ سے خود اولیاء تصرف کرتے ہیں چنانچہ خدا تعالیٰ نے ان کو علم وتصرف دیا دونوں شرک ہیں۔ ایسا ہی اشیاء کی تاثیر میں ہے لہٰذا یہ بھی شرک ہے بلکہ یہ عقیدہ چاہیے کہ یہ تاثیرات حق تعالیٰ نے پیدا کردی ہیں اور پھر جس وقت چاہتا ہے حق تعالیٰ ان تاثیرات کو نافذ کرتا ہے اشیاء کو کوئی دخل وتصرف وتاثیر نہیں بلکہ اسباب عادیہ روپوش ظاہری ہیں۔ عین وقت تاثیر کے بھی حق تعالیٰ ہی خالق اثر ہے یہ ایمان ہے اور اولیاء کی نسبت بھی یہ عقیدہ ایمان ہے کہ حق تعالیٰ جس وقت چاہے ان کو علم وتصرف دیوے اور عین حالت تصرف میں حق تعالیٰ ہی متصرف ہے اولیاء ظاہر میں متصرف معلوم ہوتے ہیں عین حالت کرامت وتصرف میں حق تعالیٰ ہی ان کے واسطے سے کچھ کرتا ہے اس نکتہ وفرق کو نہ سمجھ کر اکثر جہال تقویۃ الایمان پر طعن کرتے ہیں پس تاثیر رکھنا اس میں اثر پیدا کرتا ہے اور پھر اثر خود ہی کرتا ہے بذریعہ ظاہری ان اشیاء واولیاء کے اور سب علماء کا یہ ہی مذہب ہے۔ اس کے خلاف شرک ہے بظاہر نزاع لفظی ہے ورنہ مبتدع علماء جہل مرکب میں مبتلا ہیں وہ تاثیر رکھنا کہتے ہونگے مثل عوام جہلا کے جیسا کہ تقویۃ الایمان پر طعن کرتے ہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

# عمداً کلمہ کفر بولنا

﴿سوال﴾:

عیسائی مذہب کے پادریوں نے سہارنپور میں آ کر نوجوان لڑکیوں کوتو اپنے مدرسوں میں داخل کر کے بہکانا اور بے دین کرنا اور مرتد بنانا شروع کیا ہی تھا اب ایک اور فریب وجہل کی راہ نکالی وہ یہ کہ مسلمانوں کی چھ چھ آٹھ آٹھ دس دس بیس بیس وغیرہ لڑکیوں اور عورتوں کو اپنے مذہب کی کتابیں پڑھانا شروع کیا ہے اور وہ لڑکیاں اور عورتیں مطلق اپنے مذہب سے واقف نہیں ان کو ہر اتوار کو پیسے اور تصویریں اور شیرینی کے لالچ دیئے جاتے ہیں اور مسیح کو غزلوں اور بھجنوں میں خدا اور خدا کا بیٹا گوایا جاتا ہے اور لڑکیاں اور عورتیں خصوصاً مسلمانوں کی تنخواہ کے لالچ میں کفر والحاد کے جملے بولتے ہوئے بھی نہیں ڈرتیں ایسے مکر وفریب سے پادریوں نے ملک پنجاب میں گزشتہ سالوں میں سات سولڑکیاں عیسائی کی ہیں۔سہارنپور میں یہ بلائے جانگزا وایمان ربا اسی سال آئی ہے نو مدرسے خاص سہارنپور میں مسلمانوں میں جاری ہیں اور مسلمانوں کی عورتیں اس وجہ سے کہ روپیہ کے لالچ میں آ کر خود انتظام کرلیں گی اور لڑکیوں کو جمع کر کے بیدین بے ایمان کرنے کا ڈھنگ ہم کو بتلا دیں گی۔معلّمہ مقرر کی گئیں ان مدرسوں میں پڑھنا اور پڑھانا کے واسطے مکان دینا اور پڑھنے والیاں اور پڑھانے والیاں جو اس فعل بد سے راضی ہوں اور جو عورتیں شوہروں کے اس حکم خاص کو نہیں مانتیں اور جو شخص اپنے مکان اور اپنے اہل وعیال کو اس کام سے باز نہیں رکھتا اور اپنی لڑکیوں کا ایسے مدرسہ میں جانے سے مانع نہیں ہوتا عندالشرع کیا حکم رکھتے ہیں؟ مفصل بحوالہ آیات واحادیث تحریر فرمایئے اجر عظیم اللہ سے پایئے۔فقط

﴿جواب﴾:

کلمہ کفر بولنا عمداً اگرچہ اعتقاداس پر نہ ہو کفر ہے چنانچہ ردالمحتار میں لکھا ہے قال فی البحر والحاصل ان من تکلم بکلمة الکفر هازلا او لاعبا کفر عندالکل

ولااعتبار باعتقاده كما صرح به الخانية ومن تكلم مخطيا او مكرهاً لايكفر عند الكل ومن تكلم عامداً كفر عندالكل ومن تكلم بها اختيارا جاهلا بانها كفر ففيه اخلاف الخ (۳۱) وفى الفتح ومن هزل بلفظ كفر ارتد وان لم يعتقد به للاستخفاف فهو ككفر المعتاد (۳۲). قال فى ردالمحتار اى تكلم باختياره غير قاصد معناه وهذا لاينافى مامر من ان الايمان هو التصديق فقط او الاقرار لان التصديق وان كان موجودا حقيقة لكنه زائل حكما لان الشارع جعل بعض المعاصى امارة عدم وجودة كالهزل المذكور وكما لوسجد لصنم او وضع مصحفا فى قاذورة فانه يكفروان كان مصدقاً لان ذلک فى حكم التكذيب كما افاده فى شرح العقائد انتهٰى (۳۳). رجل كفر بلسانه طائعا وقلبه مطمئن على الايمان يكون كافرا ولايكون عند الله مؤمنا كذا فى قاضى خان (۳۴).

پس روایات سے صاف واضح ہے کہ جوکوئی حضرت عیسیٰ کوابن اللہ راگ میں گادے یا کوئی کلمہ کفریہ پادریوں کے کہلانے سے جوصاحب مدارس کےلڑکےلڑکیاں کہتی ہیں کہے مرتد کافر ہوااوراس امر پر رضادینا بھی کفر ہے۔قال فى شرح العقائدو شرح القارى

(۳۱):(رد المحتار على الدر المختار، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب: مايشک انه ردة لايحكم بها، ج: ٦، ص: ٣٥٨، ط، دار عالم الكتب، رياض)

(۳۲): (فتح القدير، كتاب السير ، باب احكام المرتدين، ج: ٦، ص: ٩١، ط، دار الكتب العلمية، بيروت لبنان)

(۳۳):(رد المحتار على الدر المختار، كتاب الجهاد، باب المرتد، ج: ٦، ص: ٣٥٦، ط، دار عالم الكتب، رياض)

(۳۴):(فتاوى قاضى خان على هامش الفتاوى العالمكيريه، كتاب السير، باب مايكون كفرا من المسلم ومالايكون، ج: ۳، ص: ۵۷۳)

علی الفقه الاکبر الرضا بالکفر کفر (۳۵) انتھٰی اوران سخت کلمات پر کچھ پرواہ نہ کرنا اورسہل جاننا بھی کفر ہے۔ الاستھانه بالمعصية بان يعدها هنيئة و يرتكبها من غير مبالاة بها ويجريها مجرى المباهات فى ارتكابها كفر كذا فى شرح على على الفقه اكبر (۳۶). الحاصل اس مدرسے کے لڑکے لڑکیاں جوایسے کلمات بولتے ہیں سب مرتد ہیں اور جوان کو بخوشی ایسے کام کے واسطے وہاں بھیجتے ہیں دیدہ ودانستہ وہ بھی مرتد کافر ہیں اوران مدارس کی پڑھانے والیاں اوراس کے سامعین مکان وچندہ کے اگراس فعل بد سے راضی ہیں سب کافراورمرتد اور جواس امرکو براجان کردنیا کی طمع سے یہ کام کرتے ہیں یہ سب فاسق فاجر ہیں سب اہل اسلام کولازم ہے کہ ایسے لوگوں کو اوراپنے بچوں کوروکیں اورمنع کریں۔ لقوله عليه السلام من راى منكرا فليغيره بيده فان لم يستطع فبلسانه فان لم يستطع بقلبه وليس وراء ذٰلك حبة خردل من ايمان (۳۷). الحاصل جوشخص استطاعت کسی قسم کے منع کی رکھتا ہےاور پھرمنع نہ کرے تواگراس فعل کومستحسن جانتا ہے یاسہل جانتا ہےتو کافرمرتد ہوااور جو براجان کرمنع نہ کرے گاوہ مداہن وفاسق ہوافقط واللہ تعالیٰ اعلم۔کتبہ الرجی رحمۃ ربہ رشیداحمد گنگوہی عفی عنہ رشیداحمد ۱۳۰۱۔

جواب صحیح ہےمحمد مظہر مدرس مدرسہ سہارنپور

الجواب حق والحق متبع عنایت الٰہی سہارنپوری

الجواب صحیح۔ ابوالحسن

---

(۳۵):(شرح فقه الاكبرللملاعلى القارى، مسئلة استحلال المعصية ولو صغيرة كفر، ص: ۱۳۹، ۱۴۰،ط، دار الكتب العربية الكبرى، مصر)

(۳۶):(شرح فقه الاكبرللملاعلى القارى، مسئلة استحلال المعصية ولو صغيرة كفر، ص: ۱۳۸،ط، دار الكتب العربية الكبرى، مصر)

(۳۷):(اخرجه مسلم فى صحيحه فى كتاب الايمان، باب بيان كون النهى عن المنكر من الايمان، ج: ۱،ص: ۲۴۴،ط، مكتبة البشرىٰ كراتشى)

جواب صحیح ہے　　جواب صحیح ہے　　الجواب صحیح
عزیز حسن عفی عنہ　　مشتاق احمد عفی عنہ　　حبیب الرحمٰن عفی عنہ
الجواب صحیح محمد حسن　　الجواب حق
مدرس مدرسہ دیوبند　　عبدالرحمٰن عفی عنہ
اصاب المجیب　　الجواب صحیح والمنکر فضیح　　جواب صحیح ہے　　الجواب صحیح حق محمد محمود عفی عنہ
ذوالفقار علی عفی عنہ　　احمد عفی عنہ　　امیر باز خان　　مدرس دارالعلوم دیوبند
الجواب صحیح　　ہذا الجواب صحیح　　الجواب صحیح　　الجواب صحیح
عزیز الرحمٰن دیوبندی　　واللہ اعلم وعلمہ اتم　　عبدالمومن دیوبندی　　محمد منصب علی
مدرس مدرسہ عربی میرٹھ عفی عنہ　　محمد ابراہیم عفی عنہ سنبھلی عفی عنہ　　دیوبندی عفی عنہ۔

جواب صحیح ہے محمد محمود حسن عفی عنہ مدرس مدرسہ اسلامیہ دیوبند۔ الحق اجرائے کلمۃ الکفر کفر ہے اور آیات کریمہ سے بھی یہ مضمون صراحۃً ثابت ہوتا ہے وھی **ھذا من کفر باللہ من بعد ایمانه الا من اکرہ و قلبه مطمئن بالایمان ولکن من شرح بالکفر صدرا فعلیھم غضب من اللہ ولھم عذاب عظیم** (۳۸) . اس واسطے کہ آیت کریمہ میں صرف حالت اکراہ کا استثنا کیا ہے اور ماسوائے اس کے اجراء کلمۃ الکفر علی سبیل الاختیار کفر میں داخل تھا ہی اور ظاہر ہے کہ اس اشخاص مذکورہ کا راگ وغیرہ میں کلمات کفر زبان سے نکالنا قبیل اکراہ سے نہیں بلکہ باختیار خود ہے تو ضرور کفر میں داخل ہوگا اور اعانت کفر اور تعلیم اس کی اسی قبیل سے ہے واللہ اعلم بالصواب الراقم خلیل احمد عفی عنہ مدرس مدرسہ عربی سہارنپور۔

**صح الجواب قال اللہ تعالیٰ فی کتابه وتعاونوا علی البر والتقویٰ**

---

(۳۸):(سورۃ النحل: ۱۰۶)

ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان واتقوا اللّٰه ان اللّٰه شدید العقاب (۳۹).
واللّٰه اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی
تجاوز اللّٰه عن ذنبہ الجلی والخفی. (محمد عبدالحی ابوالحسنات)

## روافض کا کفر

﴿سوال﴾:

روافض یا خوارج کو کافر کہنا جائز ہے یا نہیں اور ان کے ساتھ عقد نکاح وغیرہ کرنا جائز ہے یا نہیں مکروہ تحریمی ہے یا تنزیہی حرام ہے یا غیر حرام اور عندالتقویٰ کیسا ہے؟

﴿جواب﴾:

روافضی کے کفر میں خلاف ہے جو علماء کافر کہتے ہیں بعض نے اہل کتاب کا حکم دیا ہے بعض نے مرتد کا پس درصورت اہل کتاب ہونے کے عورت رافضیہ سے مرد سنی کا نکاح درست ہے اور عکس اس کے ناجائز اور بصورت ارتداد ہر طرح ناجائز ہوگا اور جوان کو فاسق کہتے ہیں ان کے نزدیک ہر طرح درست ہے مگر ترک بہر حال اولیٰ ہے (۴۰)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

(۳۹): (سورة المائدة: ۲)

(۴۰): یہاں پر رافضی سے مراد تبرائی رافضی ہے اس لیے کہ فقہاء کرام کے درمیان جو اختلاف ہے وہ تبرائی رافضی کے بارے میں ہے، اکثر فقہاء کرام نے تبرائی رافضی کو کافر قرار دیا ہے۔ اور حضرت گنگوہی صاحب نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ کے نزدیک بھی تبرائی رافضی کافر ہے، جیسا کہ فتاوی رشیدیہ میں کتاب الجنائز میں عنوان ''رافضی تبرائی کے جنازہ کی نماز'' کے تحت ارشاد فرماتے ہیں:

''سوال: رافضی تبرائی کے جنازہ کی نماز جو کہ اصحابہ ثلاثہ کی شان میں کلمات بے ادبی کہتا ہے پڑھنی چاہیے یا نہیں؟ ==

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

== جواب: ایسے رافضی کو اکثر علماء کافر فرماتے ہیں۔لہٰذا اس کی صلوۃ جنازہ پڑھنی نہ چاہیے''۔

اور اس کے علاوہ کتاب النکاح میں عنوان: ''سنی عورت کا رافضی سے نکاح کرنے کا مسئلہ'' کے تحت ارشاد فرماتے ہیں:

''سوال: جو عورت سنیہ رافضی کے تحت میں بعد ظہور رفض کے بخوشی خاطر رہ چکی ہو پھر رفض یا دوسری شے کو حیلہ قرار دے کر بلا طلاق علیٰحدہ ہو جائے اور سنی سے نکاح کر لیوے تو یہ نکاح بلا طلاق شیعہ کے کیا حکم رکھتا ہے اور اولا دسنی کی اگر رافضی ہو جاوے تو پدر سنی کے ترکہ سے محروم الارث ہوگئی یا نہیں؟

جواب: جس کے نزدیک رافضی کافر ہے وہ فتویٰ اول سے ہی بطلان نکاح کا دیتا ہے اس میں اختیار زوجہ کا کیا اعتبار ہے پس جب چاہے علیٰحدہ ہو کر عدت کر کے نکاح دوسرے سے کر سکتی ہے اور جو فاسق کہتے ہیں ان کے نزدیک یہ امر ہرگز درست نہیں کہ نکاح اول صحیح ہو چکا ہے۔اور بندہ اول مذہب رکھتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم علیٰ ہذا رافضی اولا دسنی کو ترکہ سنی سے نہ ملے گا''۔

باقی رہا غالی شیعہ یعنی شیعہ اثنا عشریہ تو وہ بالا جماع کافر ہے۔بقول ہمارے اکابرین کے فی زماننا جن کو شیعہ کہا جاتا ہے وہ غالی شیعہ ہی ہیں۔اور اس کے علاوہ تفضیلی شیعہ یعنی وہ لوگ جو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرات شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر ترجیح دیتے ہیں اور ضروریات دین میں سے کسی چیز کے منکر نہیں ہیں تو وہ بالاتفاق کافر نہیں ہیں بلکہ فاسق ہیں۔

شہید اسلام حضرت اقدس مولانا محمد یوسف لدھیانوی صاحب نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ ''اختلاف امت اور صراط مستقیم'' میں شیعہ فرقہ کے بارے میں بحث کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

''بعد میں شیعوں میں بہت سے فرقے ہوئے، جن کی تفصیل حضرت پیران پیر شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ تعالیٰ کی کتاب ''غنیۃ الطالبین'' اور حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ کی کتاب ''تحفہ اثنا عشریہ'' میں دیکھی جا سکتی ہے۔انہی میں سے ایک فرقہ ''شیعہ امامیہ'' یا شیعہ اثنا عشریہ'' کہلاتا ہے، اور یہی فرقہ آج کل عام طور سے ''شیعہ'' کہلاتا ہے۔(اختلاف امت اور صراط مستقیم ص:۲۷، ط: مکتبہ لدھیانوی کراچی)

وفی فتاوی فریدیه: ==

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

== چونکہ موجودہ دور کے شیعہ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحبت اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی براءۃ سے منکر ہیں اور اللہ تعالیٰ کے بداء اور قرآن پاک میں کمی بیشی اور امامت کی نبوت پر فضیلت کلاً یا بعضاً کے قائل ہیں لہٰذا ان کے کافر ہونے میں شک نہیں ہے..الخ۔(فتاوی فریدیہ، ج:۱، ص:۱۳۳)

وفیه أیضاً:

پاکستانی شیعہ اکثری طور سے کافر ہیں کیونکہ یہ ضروریات دین مثلاً نبوت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، صحبت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، براءۃ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے انکاری ہیں اور چونکہ یہ لوگ باوجود دعویٰ اسلام کے ان ضروریات سے منکر ہیں لہٰذا اس کفر کی وجہ سے ان سے مسلمان عورت کا نکاح ناجائز ہے..الخ۔(فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۳۳)

وفی فتاوی قاسمیه:

اس وقت ہندوستان میں جن لوگوں کا شیعہ ہونا مشہور ہے اور جن کے باطل عقائد کی بنا پر لوگ ان کو شیعہ کہتے ہیں، وہ سب فرقہ اثنا عشریہ اور غالی شیعہ ہیں، جن پر کفر کا حکم صادر کیا گیا ہے۔(فتاوی قاسمیہ، ج:۲،ص:۲۹۶، ط: مکتبہ اشرفیہ دیوبند الہند)

وفیه أیضاً:

ہندوستان میں رہنے والے جتنے بھی شیعہ ہیں، تقریباً سبھی اثنا عشریہ اور شیعہ غالی ہیں، جو حضرات شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو سب وشتم کرتے ہیں..الخ۔(فتاوی قاسمیہ، ج:۲،ص:۳۰۶، ط: مکتبہ اشرفیہ دیوبند الہند)

وفی کتاب النوازل:

آج کل عموماً جو شیعہ پائے جاتے ہیں جنہیں ''شیعہ امامیہ'' اور ''اثنا عشریہ'' کہا جاتا ہے، وہ اپنے غلط عقائد ونظریات کی بنا پر دائرہ اسلام سے خارج ہیں، ان کے ساتھ مسلمانوں جیسا معاملہ کرنا درست نہیں ہے۔

(۱) یہ لوگ اپنے اماموں کو معصوم مان کر انہیں نبی کا درجہ دیتے ہیں۔

(۲) تحریف قرآن کے قائل ہیں۔ ==

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

== (۳) حضرات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو کافر مرتد قرار دیتے ہیں۔

(۴) حضرات شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر تبرا بازی کرتے ہیں۔

(۵) متعہ کے نام سے در پردہ زنا کاری کو جائز کہتے ہیں۔

الغرض ان کے دین کا شریعت محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کوئی واسطہ نہیں ہے، ان کی اذان الگ، ان کی نماز الگ، ان کی عبادات الگ اور ان کا حج الگ، سب چیزیں الگ ہیں، ان کی کتابیں لچر عقائد اور جھوٹی احادیث سے بھری پڑی ہیں۔

(۶) ایسے عقائد رکھنے والے فرقے یقیناً کافر ہیں اور جہنم کے مستحق ہیں۔ (کتاب النوازل، ج:۲، ص:۵۳، ۵۴، ط: المرکز العلمی للنشر والتحقیق لال باغ مراد آباد الھند)

وفی الشامیة: اقول: نعم نقل فی البزازیة عن الخلاصة أن الرافضی اذا کان یسبّ الشیخین ویلعنهما فهو کافر، وان کان یفضل علیا علیهما فهو مبتدع........ نعم لاشک فی تکفیر من قذف السیدة عائشة رضی اللّٰه عنها، أو أنکر صحبة الصدیق، أو اعتقد الألوهیة فی علیؓ، أو ان جبریلؑ غلط فی الوحی، أو نحو ذلک من الکفر الصریح المخالف للقرآن.الخ. (ردالمحتار علی الدرالمختار، کتاب الجهاد، باب المرتد، ج: ٦، ص:٣٧٧، ٣٧٨: ط، دار عالم الکتب الریاض)

وفی الهندیة: البرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنهما والعیاذ باللّٰه فهو کافر وان کان یفضل علیا کرّم اللّٰه وجهه علی أبی بکر رضی اللّٰه تعالیٰ عنه لایکون کافراً الا أنه مبتدع.....ولوقذف عائشة رضی اللّٰه عنها بالزنی کفر باللّٰه.....من أنکر امامة أبی بکر الصدیق رضی اللّٰه عنه فهو کافر وعلی قول بعضهم هو مبتدع ولیس بکافر والصحیح أنه کافر وکذلک من أنکر خلافة عمر رضی اللّٰه عنه فی الأصح الاقوال کذا فی الظهیریة. ویجب اکفارهم باکفار عثمان و علی وطلحة وزبیر وعائشة رضی اللّٰه تعالیٰ عنهم ویجب اکفار الزیدیة کلهم فی قولهم بانتظار نبی من العجم ینسخ دین نبینا وسیدنا محمد ﷺ کذا فی الوجیز للکردری. ویجب

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

اکفار الروافض فی قولهم برجعة الاموات الی الدنیا و بتناسخ الارواح وبانتقال روح الا له الی الائمة وبقولهم فی خروج امام باطن وبتعطیلهم الامر والنهی الی أن یخرج الامام الباطن وبقولهم ان جبریل علیه السلام غلط فی الوحی الی محمد ﷺ دون علی بن أبی طالب رضی اللّٰه عنه وهؤلاء القوم خارجون عن ملة الاسلام وأحکامهم أحکام المرتدین کذا فی الظهیریة. (الفتاوی العالمکیریة، کتاب السیر، الباب التاسع فی احکام المرتدین، ج: ۲، ص: ۲۶۴)

وفی البحر: الثانیة الردة یسب الشیخین وطعن فیهما کفر، وان فضل علیا علیهما فمبتدع. (البحر الرائق، کتاب السیر، باب أحکام المرتدین، ج: ۵، ص: ۲۱۲، ط، دار الکتب العلمیة بیروت لبنان)

وفی الخلاصة: الرافضی ان کان یسب الشیخین ویلعنهما فهو کافر وان کان یفضل علیا علی ابی بکر وعمر رضی اللّٰہ تعالی عنهم لا یکون کافرا لکنه مبتدع. (خلاصة الفتاوی، کتاب الفاظ الکفر، ج: ۴، ص: ۳۸۱، ط: مکتبه رشیدیه کوئٹه)

وفی الفتاوی التاتارخانیة: ویجب اکفار الروافض فی قولهم یرجع الأموات الی الدنیا، وبانتقال الأموات وتناسخ الأرواح وانتقال روح الاله الی الأئمة، وأن الأئمة آلهة، ولقولهم فی خروج امام باطن، وتعطیلهم الأمر والنهی الی أن یخرج الامام، وبقولهم ان جبرئیل غلط فی الوحی الی محمد صلی اللّٰہ علیه وسلم دون علی بن أبی طالب رضی اللّٰہ تعالی عنه، وهؤلاء القوم خارجون عن ملة الاسلام، وأحکامهم المرتدین. (الفتاوی التاتارخانیة، کتاب أحکام المرتدین،الفصل السابع والعشرون، فیمن یجب اکفاره من أهل البدع، ج: ۷، ص: ۳۶۴، ط، مکتبة زکریا بدیوبند،الهند)

وفی الاشباه: سب الشیخین ولعنهما کفر، وان فضل علیا رضی اللّٰہ تعالی عنه علیهما فمبتدع کذا فی الخلاصة. وفی مناقب الکردری یکفر اذا انکر خلافتهما أو أبغضهما لمحبة النبی صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم لهما. (الاشباه

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

والنظائر مع غمز عيون البصائر، كتاب السير وفيه حكم الردة، ج: ۲، ص: ۱۹۷، ط: دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

وفى البزازية: ويجب اكفار الكيسانية فى اجازتهم البداء على الله تعالى واكفار الروافض فى قولهم برجعة الاموات الى الدنيا وبتناسخ الارواح وانتقال روح الاله الى الأئمة وان الأئمة آلهة وفى قولهم بخروج امام ناطق بالحق وانقطاع الامر والنهى الامر والنهى الى أن يخرج وبقولهم ان جبريل عليه السلام غلط فى الوحى الى محمد صلى الله تعالى عليه وسلم دون على كرم الله وجهه وأحكام هؤلاء أحكام المرتدين ومن أنكر خلافة أبى بكر رضى الله تعالى عنه فهو كافر فى الصحيح ومنكر خلافة عمر رضى الله تعالى عنه فهو كافر فى الاصح. (الفتاوى البزازية على هامش الفتاوى العالمكيرية، كتاب ألفاظ تكون اسلاما أو كفرا أو خطأ، ج: ۶، ص: ۳۱۸)

وفى مجمع الأنهر: وبقذفه عائشة رضى الله تعالى عنها، وانكاره صحبة أبى بكر رضى الله تعالى عنه، وبانكاره امامته على الأصح، وبانكاره صحبة عمر رضى الله تعالى عليه وسلم. (كتاب السير والجهاد، باب المرتد، ج: ۲، ص: ۵۰۷، ط: دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

وفى النهر: وأما سب الشيخين أو لعنهما ففى الخلاصة وغيرها أنه كفر. (النهر الفائق، كتاب الجهاد، باب المرتدين، ج: ۳، ص: ۲۵۳، ط: دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

وفى الجوهرة: ومن سب الشيخين، أو طعن فيهما يكفر ويجب قتله...الخ. (الجوهرة النيرة، كتاب السير، مطلب فى أحكام المرتد، ج: ۲، ص: ۶۰۲، ط: دار الكتب العلمية بيروت لبنان)

وفى المرقات: قال: سب الشيخين ولعنهما كفر، وان فضل عليا عليهما فمبتدع كذا فى الخلاصة. وفى مناقب الكردرى: يكفر اذا أنكر خلافتهما أو

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

أبغضهما لمحبة النبي لهما. الخ. (مرقات المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، كتاب المناقب، باب مناقب الصحابة، ج: ١١، ص: ١٥٢، ط: دار الكتب العلمية بيروت لبنان/ حاشية الطحطاوي على الدرالمختار، كتاب الجهاد، باب المرتد، ج: ٦، ص: ٣٩٢، ط: دار الكتب العلمية بيروت لبنان/ فتاوى ابن نجيم، كتاب السير، ص: ٧٤، ط: المكتبة الأزهرية للتراث)

وفي امداد الفتاوى:

بنا بر روایات مذکورہ ودیگر قواعد معروفہ مسلمہ جواب میں تفصیل یہ ہے کہ اگر وہ رافضی عقائد کفریہ کے رکھتا ہے جیسے قرآن مجید میں کمی بیشی کا قائل ہونا یا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ پر تہمت لگانا یا حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خدا ماننا یہ اعتقاد رکھنا کہ جبرائیل علیہ السلام غلطی سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر وحی لے آئے تب تو کافر ہیں اور اس کا نکاح سنیہ سے صحیح نہیں محض تبرائی کے کفر میں اختلاف ہے۔

علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ نے عدم کفر کو ترجیح دی ہے جلد: ٣، ص: ٤٥٣ مگر اس کے بدعتی ہونے میں کچھ شک نہیں تو اس صورت میں گو وہ کافر نہ ہوگا مگر بوجہ فسق اعتقادی کے سنیہ کا کفو نہ ہوگا..الخ۔ (امدادالفتاوی، ج: ٤، ص: ٤٨٠، ط: زکریا بک ڈپو الہند)

وفي فتاوى دار العلوم ديوبند:

شیعہ تبرائی کو بعض فقہاء نے کافر قرار دیا ہے، اس کا ذبیحہ نہ کھانا چاہیے، احتیاط کرنی چاہیے۔ اور بعض روافض باتفاق کافر ہیں، جو نصوص قطعیہ کے منکر ہیں، جیسا کہ وہ فرقہ جو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے افک کا قائل ہے، اور ان پر تہمت رکھتا ہے، یا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحابیت کا منکر ہے، وغیرہ، ان کا ذبیحہ قطعاً حرام ہے، البتہ وہ فرقہ جس کے عقائد کفریہ نہیں ہیں جیسے تفضیلہ فرقہ، ان کا ذبیحہ حلال ہے، مگر چونکہ آج کل جو روافض ہیں وہ اکثر تبرائی ہیں، اس لئے ان کے ذبیحے سے احتیاط کرنی چاہئے۔ (فتاوی دار العلوم دیوبند، ج: ١٥، ص: ٤٢٤، ط: مکتبہ دار العلوم دیوبند الہند)

في كفاية المفتي: ==

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

== شیعہ اگر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دوسرے صحابہ پر فضیلت دیتا ہے، بس اس کے علاوہ اور کوئی بات اس میں شیعیت کی نہیں تو یہ کافر نہیں ہے۔ اور ایسے شیعہ کے ساتھ سنی لڑکا کا نکاح منعقد ہوجاتا ہے۔ لیکن اگر شیعہ غلطی وحی یا الوہیت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا افکِ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا قائل ہو یا قرآن مجید میں کمی بیشی ہونے کا معتقد ہو، صحبت صدیق کا منکر ہو تو ایسے شیعوں کے ساتھ سنی لڑکی کا نکاح منعقد نہیں ہوتا۔۔الخ۔ (کفایۃ المفتی، ج:۱،ص:۲۸۹، ط: دارالاشاعت کراچی)

**وفی امداد الاحکام:**

نکاح روافض کے متعلق یہ آخری تحقیق ہے اس سے پہلے جو کچھ لکھا گیا ہے وہ اس سے منسوخ ہے۔۱۲ظفر

شیعوں کے متعلق عدالت کے سوالات کا جواب دیتے ہوئے مولوی عبدالشکور صاحب رسالہ النجم نمبراج:۴ میں تحریر فرماتے ہیں۔ص:۱۲شیعوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن میں تحریف ہوگئی یعنی لوگوں نے قرآن سے کچھ آیتیں نکال ڈالیں اور کچھ بڑھادیں جن میں کفر کی باتیں شامل کردیں کچھ الفاظ وحروف بدلائے اس کے ثبوت میں حسب ذیل کتب ملاحظہ ہوں:

کتاب احتجاج طبرسی از ص:۱۱۹تا۱۳۰، اصول کافی از ص:۲۶۱ تا ۲۷۵،تفسیر قمی ص:۷اھ۔

پھر ص:۱۴امیں تحریر فرماتے ہیں ہمارے علماء سابقین کو مذہب شیعہ سے پوری واقفیت نہیں ہوسکی جس کا اصلی سبب یہ تھا کہ شیعہ اپنا مذہب چھپانے کی بیحد کوشش کرتے تھے اسی سبب سے شیعوں کے کفر میں اختلاف رہا لیکن ابکہ شیعوں کا عقیدہ قرآن شریف کے متعلق معلوم ہوگیا جس کے کفر ہونے میں کوئی شک نہیں کرسکتا شیعوں کا خارج از اسلام ہونا قطعی ہے اھ۔ (امداد الاحکام، ج:۲،ص:۲۲۱، ط: مکتبہ دارالعلوم کراچی)

**وفی جواهر الفقه:**

روافض وہل تشیع میں بہت سے مختلف العقائد فرقے ہیں۔ اور ہر فرقہ کے عقائد کو جدا جدا منضبط کرنا بھی دشوار ہے، ایک دوسری مشکل ہے کہ کسی فرقہ کی کتابوں میں ان کے بعض عقائد معلوم ہوتے ہیں۔ مثلاً کتب شیعہ میں جابجا اس قسم کی عبارتیں ملتی ہیں، جن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ موجودہ قرآن کو

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

محرف وناقابل اعتبار سمجھتے ہیں، مگر جب کہا جاتا ہے کہ تم موجودہ قرآن پر ایمان نہیں رکھتے تو وہ شدت کے ساتھ تبری کرتے ہیں۔ایک مشکل یہ ہے کہ ہندوستان میں عوام روافض کے متعلق یہ فیصلہ بھی دشوار ہے کہ وہ کس فرقہ میں درج ہیں۔اب دریافت طلب یہ ہے کہ ایسی حالت میں ہم روافض کے ساتھ کیا معاملہ کریں ان کو مسلمان سمجھیں یا کافران کے فرقوں کے جس قدر عقائد معلوم ہوسکے وہ لکھے جاتے ہیں۔

ا:بعض شیعہ مسلمانوں سے صرف اس میں اختلاف رکھتے ہیں کہ وہ خلافت کے مستحق اول حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کوقرار دیتے ہیں۔مگر باقی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر بھی تبریٰ نہیں کرتے؟

۲:بعض روافض وہ ہیں جو حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کو خلیفہ اول قرار دیتے ہیں، اور باقی حضرات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر تبرا بھی کرتے ہیں؟

۳:بعض وہ ہیں جو(معاذ اللہ) حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خود معبود سمجھتے ہیں۔

۴:بعض وہ ہیں جو یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ جبرائیل علیہ الصلاۃ والسلام نے وحی لانے میں غلطی کی، اصل میں وحی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر آئی تھی، وہ غلطی سے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس لے آئے۔(نعوذ باللہ منہ) گوحقیقتاً نبی ورسول حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مانتے ہیں؟

۵:بعض وہ ہیں جو حضرت صدیقہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت رکھتے ہیں، یا تمام حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو معاذ اللہ کافر مرتد کہتے ہیں؟

الجواب:مختصر اور محقق وجامع کلام روافض کے بارہ میں یہ ہے کہ بلحاظ احکام روافض کی تین صورتیں ہیں۔

اول: یہ کہ ان میں سے کسی شخص یا فرقہ کے متعلق یقینی طور سے یہ بات ثابت ہوجاوے کہ وہ ضروریات دین میں سے کسی چیز کا منکر ہے۔اگر چہ انکار میں تاویل بھی کرتا ہواور صاف انکار کرنے سے تبریٰ بھی کرتا ہو۔مثلاً قرآن مجید کے محرف وناقابل اعتبار ہونے پر اگر کسی شخص کی ایسی صاف عبارت ہے کہ اس سے یقینی طور پر یہی مفہوم نکلتا ہے، پھر باوجود اس کے وہ اپنی عبارت کو غلط مان کر اس سے رجوع ظاہر نہیں کرتا، مگر عقیدہ تحریف قرآن سے تبریٰ کرتا ہے تو اس تبریٰ کا کوئی اعتبار نہیں۔ بلکہ وہ

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

باتفاق و باجماع کافر مرتد ہے۔ اس کے ساتھ کسی قسم کا اسلامی معاملہ رکھنا جائز نہیں۔ نہ اس سے کسی مسلمان کا نکاح جائز۔ اور اگر نکاح کے بعد اس کا عقیدہ ایسا ہوگیا، تو نکاح فسخ ہوجاوے گا۔ نہ اس کے ہاتھ کا ذبیحہ حلال، نہ اس پر نماز جنازہ جائز وغیرہ ذالک من الاحکام۔ اور دلیل اس کی وہ تمام عبارات فقہاء ہیں، جو سوال اول کے جواب میں ضروریات دین میں سے کسی چیز کے منکر متعلق لکھی گئی ہے۔ نیز علامی شامی رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت ذیل بھی اس کے لئے کافی ہے۔ **نعم لا شک فی تکفیر من قذف السیدة عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا او انکر صحبة الصدیق او اعتقد الالوھیة فی علی او ان جبریل غلط فی الوحی الخ.** (شامی استنبولی، ص: ۴۰۶، ج: ۳)

دوم: صورت یہ ہے کہ کسی شخص یا فرقہ کے متعلق یقینی طور پر معلوم ہوجاوے کہ وہ ضروریات دین میں سے کسی چیز کا منکر نہیں مگر صرف اس میں اختلاف رکھتا ہے کہ جمہور امت کے خلاف حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کو افضل الصحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور خلیفہ اول سمجھتا ہے تو وہ شخص فاسق و گمراہ ہے۔ مگر کافر و مرتد نہیں۔ اس کے وہ اسلامی معاملات جائز ہیں۔ جو فاسق و گمراہ کے ساتھ کئے جاسکتے ہیں۔ مثلاً ذبیحہ اس کا حلال ہے۔ اس کے جنازہ پر نماز جائز ہے... الخ۔

تیسری صورت یہ ہے کہ یقینی طور پر کسی امر کا ثبوت نہ ملے یعنی نہ اس کا یقین ہے وہ ضروریات دین میں سے کسی چیز کا منکر ہے، اور نہ اس کا منکر نہیں، بلکہ ایک مشتبہ حالت ہے خواہ اشتباہ اس وجہ سے ہو کہ اس فرقہ کے اقوال و عقائد ہی مشتبہ ہیں یا اس وجہ سے کہ اس شخص کے متعلق یہ یقین نہیں کہ اس کا تعلق باعتبار مذہب و عقائد کے کس فرقہ سے ہے۔ ایسے لوگوں کے متعلق شرعی فیصلہ بھی دشوار ہے اس میں سب سے زیادہ احوط و اسلم وہ حکم ہے جو فقیہ العصر امام وقت مجدد الملت حکیم الامت سیدنا وسندنا حضرت مولانا اشرف علی صاحب دامت برکاتہم نے امداد الفتاویٰ میں تحریر فرمایا ہے جو رسالہ ہذا کے ص: ۲۱ میں بعینہا مذکور ہے اور اس جگہ مکرر نقل کیا جاتا ہے۔

اگر کسی خاص شخص کے متعلق یا کسی خاص جماعت کے متعلق حکم بالکفر میں تردد ہو خواہ تردد کے اسباب علماء کا اختلاف ہو خواہ قرائن کا تعارض ہو یا اصول کا غموض، تو اسلم یہ ہے کہ نہ کفر کا حکم کیا جاوے، نہ اسلام کا، حکم اول میں تو خود اس کے معاملات کے اعتبار سے بے احتیاطی ہے۔ اور حکم ثانی میں دوسرے مسلمانوں کے معاملات کے اعتبار سے بے احتیاطی ہے۔ پس احکام میں دونوں احتیاطوں کو جمع

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

کیا جائے گا، یعنی اس سے نہ عقد مناکحت کی اجازت دیں گے، نہ اس کی اقتداء کریں گے، نہ اس کا ذبیحہ کھائیں گے، اور نہ اس پر سیاست کافرانہ جاری کریں گے۔ اگر تحقیق کی قدرت ہو اس کے عقائد کی تفتیش کریں، اور اس تفتیش کے بعد جو ثابت ہو، ویسے ہی احکام جاری کریں۔ اور اگر تحقیق کی قدرت نہ ہو، تو سکوت کریں گے۔ اور اس کا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کریں گے.. الخ۔ (جواہر الفقہ، ج:۱، ص: ۱۷۷ تا ۱۸۲، ط: مکتبہ دار العلوم کراچی)

وفی فتاوی محمودیہ:

حضرت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جو عقائد، اعمال واخلاق تعلیم فرمائے ان کو اختیار کرنے والے حضرات اہل سنت کہلاتے ہیں، اولاً صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے ان کو اختیار کیا پھر اس کے بعد دوسروں نے اس کی پیروی کی (ہم ما أنا علیہ وأصحابی)۔ مذہب شیعہ کا بانی ابن سبا (یہودی) تھا، اس نے انتہائی تلبیس سے اس کا پرچار کیا، اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر کے مسلمانوں میں گھسا اور اعتقادی وعملی بددینی پھیلائی، شیعوں کی کتاب اصول میں لکھا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے تین صحابہ اسلام پر باقی رہے تھے، اور (بقیہ) سب مرتد ہو گئے تھے (نعوذ باللہ) نیز قرآن کریم کو یہ لوگ محرف مانتے ہیں ''فصل الخطاب'' میں تصریح ہے ان کا عقیدہ ہے کہ جو قرآن اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا تھا اس کو لے کر امام مہدی غار سرمن رأی میں روپوش ہو گئے، اس کے بعد جو قرآن کریم کے نام سے موجود ہے وہ بیاضِ عثمانی (حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نوٹ بک) ہے۔ نیز حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر زنا کی تہمت لگانا ان لوگوں میں عام طور پر واضح ہے، ان کے بنیادی مسلک میں ہے۔ جہاں تک ہو سکے اہل سنت والجماعت کو اذیت پہنچاؤ، نجاست میں ملوث کرو، نجاست کھلاؤ پلاؤ، ان کی نمازیں خراب کرو وغیرہ وغیرہ۔

ایک شیعہ مسجد میں سنی بن کر نماز کے لئے آتا تھا، صف اول میں کھڑا ہوتا اور اقامت کی حالت میں اپنی داڑھی کو ہاتھ سے حرکت دیتا تھا جو بھیگی ہوئی رہتی تھی، اس میں سے قطرات داہنے اور بائیں نمازیوں پر اور مسجد کی صف پر پڑتے تھے وہ قطرات پانی کے نہیں تھے، بلکہ داڑھی کو پیشاب میں بھگو کر لاتا تھا، تحقیق ہونے پر اس کی مرمت کی گئی، یہ شیعہ اسلام سے بالکل خارج ہیں ان کا نکاح کسی بھی سنی مرد وعورت سے جائز نہیں یہ مر جائیں تو ان کے جنازہ کی نماز بھی نہیں ایسے شخص کو امام بنانا بھی اپنی نماز کو

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

برباد کرنا ہے۔

ان کے مذہب میں تقیہ ایسی چیز ہے کہ جب چاہیں اپنے آپ کو کافر کہدیں، جب چاہیں مسلمان، اپنے آپ کو شیطان بھی کہہ سکتے ہیں اور ایسے ہی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو بھی شیطان سے تعبیر کرتے ہیں جن کے ایمان پر حضرت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پورا اطمینان ظاہر فرمایا، ایسے لوگوں کا ذبیحہ بھی درست نہیں۔(فتاوی محمودیہ، ج:۲،ص:۲۳ تا ۲۵)

وفی احسن الفتاوی:

شیعہ زندیق ہیں، لہٰذا ان سے کسی قسم کا تعلق جائز نہیں، ان کے گھر سے کوئی چیز کھانا غیرت ایمانیہ کے خلاف اور ناجائز ہے..الخ۔(احسن الفتاوی، ج:۸،ص:۱۲۲،۱۲۳، ط:ایچ ایم سعید کراچی)

وفی آپ کے مسائل:

جو شخص کفریہ عقیدہ رکھتا ہو، مثلاً: قرآن کریم میں کمی بیشی کا قائل ہو، یا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگاتا ہو، یا حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو صفاتِ اُلوہیت سے متصف مانتا ہو، یا یہ اعتقاد رکھتا کہ حضرت جبریل علیہ السلام غلطی سے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر وحی لے آئے تھے، یا کسی اور ضرورتِ دین کا منکر ہو، ایسا شخص تو مسلمان ہی نہیں، اور اس سے کسی سنی عورت کا نکاح درست نہیں۔ شیعہ اثنا عشریہ تحریفِ قرآن کے قائل ہیں، تین چار افراد کے سوا باقی پوری جماعت صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو (نعوذ باللہ) کافر ومنافق اور مرتد سمجھتے ہیں، اور اپنے ائمہ کو انبیائے کرام علیہم السلام سے افضل وبرتر سمجھتے ہیں، اس لئے وہ مسلمان نہیں اور ان سے مسلمانوں کا رشتہ ناتا جائز نہیں۔ شیعہ عقائد ونظریات کے لئے میری کتاب ''شیعہ سنی اختلاف اور صراط مستقیم'' دیکھ لی جائے۔(آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج:٦،ص:۱۴۵، ط: مکتبہ لدھیانوی)

وفی فتاوی رحیمیه:

شیعوں اور روافض میں بہت سے فرقے ہیں۔ اور عقائد بھی مختلف ہیں۔ جو لوگ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو معاذ اللہ خدا سمجھتے ہیں۔ اور خدا تعالیٰ کے ساتھ قدرت وغیرہ میں شریک مانتے ہیں۔ جن کا عقیدہ ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے وحی لانے میں غلطی کی۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بجائے حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو پہنچائی۔ اور جو ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

تعالیٰ عنہ پر (معاذ اللہ) زنا کی تہمت لگاتے ہیں۔ اور جو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صحابی ہونے کا انکار کرتے ہیں وغیرہ ذالک کفریہ عقیدہ رکھنے والوں کو فقہائے کرام نے دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔ نعم لا شک فی تکفير من قذف السيدة عائشة رضی اللّٰه تعالی عنها او انكر صحبة الصديق او اعتقد الالوهية فی علی رضی اللّٰه تعالی عنه او ان جبريل غلط فی الوحی او نحو ذالک من الكفر الصريح المخالف للقرآن. (شامی ص ۴۰۶ ج۳/ فتاوی عالمگیری، ص ۲۶۴ ج ۲ مطلب موجبات الکفر انواع ومنها ما يتعلق بالانبياء الخ) اور جن کے عقیدے حد کفر تک نہیں پہنچے مبتدع اور گمراہ ہیں۔ (فتاوی رحیمیہ، ج:۸،ص:۱۸۷، ۱۸۸، ط: دارالاشاعت کراچی)

وفی معين الفتاوی:

رافضیوں کے مختلف فرقے اور مختلف اعتقادات ہیں، اس واسطے ان کے کفر اور عدم کفر کے متعلق مشائخ نے اختلاف کیا ہے، مگر سب کا خلاصہ جو ابن عابدین [رحمہ اللہ تعالیٰ] نے حاشیہ الدر المختار اور البحر الرائق اور ایک مستقل رسالہ (تنبیہ الولاۃ والحکام علی شاتم خیر الانام أو أحد أصحابہ الکرام، رسالہ الخامسۃ عشر من مجموع رسائل ابن عابدین ص:۳۱۴) میں بیان کیا ہے۔

وہ یہ ہے کہ اگر رافضی کے اعتقادات حد کفر کو پہنچے ہوں جیسے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خدا یا نبی کا درجہ دینا یا جبرئیل علیہ السلام کی وحی میں غلطی کی طرف نسبت کرنا، یا ایسے اعتقادات رکھنا جو یقینی اور قطعی نصوص کے خلاف ہوں تو ایسا شخص کافر ہوگا اور کافر کے ساتھ مناکحت جائز نہیں، اور اگر اس کے اعتقادات مندرجہ کفریات تک نہ پہنچے ہوں تو دیگر اجتہادی غلطیوں کی وجہ سے ہم کسی اہل قبلہ پر کفر کا حکم نہیں لگاتے ہیں، اس لیے ان کے ساتھ مناکحت جائز ہوگی۔ (معین الفتاوی، ص:۳۷۶)

وفی فتاوی محمود رحمه اللّٰه :

اگر ایسا شیعہ ہو کہ توحید کے ساتھ دیگر ضروریات دین میں سے کسی مسئلہ کا منکر ہو مثلاً ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صحبت کا منکر ہو یا افک حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا قائل ہو یا جبرائیل علیہ السلام کے وحی لانے میں غلطی اور خیانت کا قائل ہو وغیرہ ذالک یا سب صحابہ رضی اللہ عنہم کو جائز کار خیر سمجھتا ہو

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

ایسا شیعہ کافر ہے۔ اگر اس قسم کا غالی شیعہ نہ ہو یعنی اسلام کے عقائد میں سے کسی عقیدہ کا منکر نہ ہو تو صرف فضیلت علی رضی اللہ عنہ کا قائل ہو تو یہ مسلمان فاسق ہے۔ (فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۱،ص:۲۶۲، ط، اشتیاق اے مشتاق پریس، لاہور)

وفی خیر الفتاوی:

الغرض، شیعہ اثناءعشریہ، رافضیہ جو مندرجہ ذیل کفریہ عقائد کے قائل ہیں۔ کہ:

(۱): موجودہ قرآن کریم غیر محفوظ و ناقص ہے اس میں تحریف وکمی بیشی کی گئی ہے۔

(۲) عقیدہ امامت۔

(۳) سوائے تین چار کے باقی تمام صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم مرتد و کافر ہیں۔

(۴) حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر بہتان اور الزام تراشی جو تکذیب قرآن کو مستلزم ہے۔

واضح رہے کہ شیعوں کے یہ کفریہ عقائد شیعہ مذہب کی انتہائی معتبر اور مستند کتابوں، اصولِ کافی اور اس کا تتمہ الروضہ، ملا باقر مجلسی کی کتابوں جلاء العیون، حیات القلوب ص:۳،ص:۳، زاد المعاد۔ نیز حسین بن محمد تقی النوری الطبرسی کی کتاب فصل الخطاب فی تحریفِ کتاب رب الارباب میں درجہ شہرت وتواتر کے ساتھ منقول ہیں اور ان کے مجتہدین بلا تاویل ان کفریات کو اپنا عقیدہ قرار دیتے ہیں۔

لہٰذا شیعہ اثناعشریہ رافضیہ جو عقائد بالا کے قائل ہیں، کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ مسلمانوں سے ان کا نکاح، شادی بیاہ جائز نہیں حرام ہے۔ مسلمانوں کے لئے ان کے جنازے میں شرکت جائز نہیں، ان کا ذبیحہ حلال نہیں، فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (خیر الفتاوی، ج:۱،ص: ۴۳۵، ط: مکتبہ امدادیہ ملتان پاکستان)

وفی فتاوی حقانیہ:

صورتِ مسئولہ میں اگر لڑکے نے شیعہ مذہب کے وہ عقائد اپنا رکھے ہیں جو ضروریاتِ دین کے مخالف اور متضاد ہیں، جیسے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر زنا کی تہمت لگانا، سیدنا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحابیت اور آپ کی خلافت حقہ کا انکار کرنا، اسی طرح قرآن

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

پاک کے محرف ہونے کا عقیدہ رکھنا، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی الوہیت کا قائل ہونا یا آپ کو نبی آخر الزمان ماننا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے وحی لانے میں غلطی کی اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بجائے جنابِ محمد بن عبداللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) پر اُتاری وغیرہ وغیرہ، یہ تمام صورتیں موجبِ کفر وارتداد ہیں۔ لہٰذا اگر مذکورہ شوہر اس قسم کے نظریات رکھتا ہے تو بلاشبہ وہ مُرتد اور کافر ہے، اور شریعت اسلامیہ کی رُو سے شوہر کے مرتد ہوجانے سے نکاح ٹوٹ جاتا ہے اور عورت اگر مدخول بہا ہو تو وہ عدت گذارنے کے بعد دوسرے شخص کے ساتھ نکاح کرسکتی ہے اور پورے حق مہر کی حقدار ہے اور اگر غیر مدخول بہا ہے تو عدت بھی واجب نہیں اور آدھا مہر ملے گا۔ (فتاوی حقانیہ، ج:١،ص: ٤٠٠، ط: سید احمد شہید رحمہ اللہ تعالیٰ)

**وفي ارشاد المفتين:**

اہل تشیع کے بہت سے فرقے ہیں اور ان کے مختلف قسم کے عقائد ہیں، جن میں سے بہت سے فرقے ایسے جو دائرہ اسلام سے خارج ہیں جن کی تفصیل حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی قدس سرہٗ نے اپنی کتاب ''تحفہ اثنا عشریہ'' میں ذکر کی ہے، ان میں سے ایک فرقہ تفضیلی کہلاتا ہے جن کا عقیدہ یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرات شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور سارے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے افضل ہیں، پس اگر کسی کا صرف یہ عقیدہ ہو یا کسی اور قسم کا ایسا عقیدہ ہو جو قرآن واحادیث کے صریح نصوص کے خلاف نہ ہو تو وہ صرف مبتدع ہے، کافر نہیں اور اگر شریعت کے قطعی نصوص کے خلاف عقائد کا حامل ہے تو وہ کافر ہے۔ (ارشاد المفتین، ج:١،ص:٤٤٨، ط:مکتبۃ الحسن لاہور)

**وفيه أيضاً:**

شیعہ اثنا عشری باتفاق علماء کرام مرتد اور کافر ہیں۔ (ارشاد المفتین، ج:١،ص:٤٤٧، ط:مکتبۃ الحسن لاہور)

**وفي فتاوى عثماني:**

جو شیعہ کفریہ عقائد رکھتے ہوں، مثلاً قرآنِ کریم میں تحریف کے قائل ہوں یا یہ عقیدہ رکھتے ہوں کہ حضرت جبریل علیہ السلام سے وحی لانے میں غلطی ہوئی، یا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت لگاتے ہوں، ان کے کفر میں کوئی شبہ نہیں..الخ۔ (فتاوی عثمانی، ج:١،ص:٩٧، ط: مکتبہ معارف القرآن

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

کراچی)

وفی فتاوی دار العلوم زکریا:

جو شیعہ قطعیاتِ اسلام کے خلاف کوئی عقیدہ رکھتے ہوں وہ کافر ہیں، ان کے ساتھ رشتہ مناکحت جائز اور درست نہیں ہے۔

عام طور پر شیعہ درجِ ذیل کفریہ عقائد رکھتے ہیں:

(۱) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی الوہیت کا عقیدہ۔

(۲) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت لگانا۔

(۳) حضرت جبرئیل علیہ السلام سے غلطی ہونے کا عقیدہ۔

(۴) تحریفِ قرآن کا عقیدہ۔

(۵) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحابیت کا منکر ہونا وغیرہ وغیرہ۔

لہٰذا کفریہ عقائد رکھنے والے گمراہ فرقہ لوگوں کے ساتھ نکاح وغیرہ سے اجتناب لازم ہے، اور ایسے لوگوں کا حکم مرتد کی طرح ہے اور مرتد کے ساتھ بھی نکاح جائز نہیں ہے۔

نیز فقہاء نے کفریہ عقیدہ رکھنے والوں کو دائرہ اسلام خارج قرار دیا ہے۔...الخ۔

نیز شیعوں کی کتابوں میں بھی مذکور ہے کہ ان کا نکاح سنیوں کے ساتھ جائز نہیں ہے۔

قال أبو عبدالله: لا يزوج المؤمن الناصبة ولا يتزوج الناصب المؤمنة .... عن أبي عبدالله قال: سأله أبي وأنا أسمع عن النكاح اليهودية والنصرانية فقال: نكاحهما أحب الى من نكاح الناصبة. (فروع الكافي: ۵/ ۳۴۸، ۳۵۱، باب مناكحة النصاب والشكاك)

شیعہ سنیوں کو ناصبی کہتے ہیں ملاحظہ ہو عقائد الشیعہ میں ہے:

"والناصب" فی عقیدة الشیعة هو الذی یناصب آل البیت العداء وهم أهل السنة جمیعاً، لأنهم حسب معتقد الشیعة، قد ناصبوا أمیر المؤمنین العداء واعتصبوا حقه فی الخلافة، والخمینی یعد أهل السنة من النواصب. (عقائد الشیعة فی المیزان: ۱۳۵، عقیدة التولی والتبری والنواصب..از محمد کامل الهاشمی).

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

والله سبحانه وتعالیٰ اعلم. (فتاوی دار العلوم زکریا، ج: ۳، ص: ۶۰۸، ط: زمزم پبلشرز کراچی)

**وفی نجم الفتاوی:**

صورت مسئولہ میں شیعہ اگر ایسا ہو کہ شیخین کو گالی دے یا ان پر لعنت کرے، حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت لگائے، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت کا انکار کرے، صحابہ کرام کو گالیاں دینے کو مباح اور ثواب سمجھے یا صحابہ کے کفر کا اعتقاد رکھے، موجودہ قرآن کو تحریف شدہ سمجھتا ہو تو وہ بالاجماع کافر ہے اور اگر وہ صرف حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شیخین رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر فضیلت دے یا صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں سے کسی ایک فرد کو بُرا بھلا کہے تو وہ فاسق اور مبتدع ہے کافر نہیں۔ (نجم الفتاوی، ج:۱،ص:۵۰۳)

**وفی سوال وجواب کتاب وسنت کی روشنی میں:**

اگر شیعہ قرآن میں تحریف کا قائل ہے، سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں الوہیت کا عقیدہ رکھتا ہے، ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر تہمت لگاتا ہے، تو ایسا شخص کافر ہے اور اس سے نکاح جائز نہیں، وہ شیعہ جو کافرانہ عقائد نہ رکھتے ہوں، صرف تفضیلِ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (یعنی صحابہ کرام میں سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سب سے افضل ہونے) کے قائل ہوں اور ان کے باقی عقائد اہل سنت والجماعت کی طرح ہوں تو ایسے شیعہ سے نکاح جائز ہے، لیکن پھر بھی علماء نے ایسے نکاح سے منع کیا ہے۔ علامہ ابن عابدین شامی رحمہ اللہ تعالیٰ رقمطراز ہیں: ''**ان الرافضی ان کان ممن یعتقد الالوهية فی علی أو ان جبرئيل غلط فی الوحی أو کان ینکر صحبة الصدیق أو یقذف السیدة الصدیقة فهو کافر لمخالفتة القواطع المعلومة**''. (سوال وجواب کتاب وسنت کی روشنی میں، ج:۴،ص:۴۶، ط: دارالاشاعت کراچی)

**وفی زکاۃ کے مسائل کا انسائیکلوپیڈیا:**

شیعہ اثنا عشریہ تحریف قرآن، امامت معصومہ، تقیہ متعہ اور تین صحابہ کرام کے علاوہ باقی صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کے بارے میں مرتد اور کافر ہونے کی عقیدہ رکھنے کی وجہ سے دائرہ اسلام سے خارج اور مرتد یا کافر ہیں بلکہ دوسرے کافروں سے بدتر ہیں، تفصیل کے لئے ''بینات شیعہ نمبر'' کا

# علماء حق کی اہانت کرنا

﴿سوال﴾:

نواب مولوی قطب الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے نقل عالمگیری سے کیا ہے ایک شخص نے کہا کہ قیاس امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا حق نہیں کا فر ہوا اس کا کیا مطلب ہے اور یہ قول صحیح ہے یا غیر صحیح؟ اور اس کے معنی کیا ہیں یہ عبارت کلمات ردۃ میں جس جگہ کہ کلمات ردۃ متعلق بعلم وعلماء ہیں اس جگہ یہ عبارت عالمگیری میں؟

﴿جواب﴾:

علماء کی توہین وتحقیر کو چونکہ علماء نے کفر لکھا ہے جو بوجہ امر علم کے اور دین کے ہو (۴۱)

---

مطالعہ کیا جائے۔ (زکوۃ کے مسائل کا انسائیکلوپیڈیا، ص:۲۸۶، ط: بیت العمار کراچی/عزیز الفتاوی، ص: ۴۰۳، ط: دارالاشاعت کراچی/امداد المفتین، ص:۱۳۶، ط: دارالاشاعت کراچی/فتاوی بینات، ج:۱، ص: ۱۷۷تا ۱۸۴، ط: مکتبہ بینات کراچی/فتاوی دینیہ، ج:۳، ص: ۳۵۱/کتاب الفتاوی، ج:۴، ص: ۳۵۶، ط: زمزم پبلشرز کراچی/محمود الفتاوی، ج:۱، ص: ۳۳۳ تا ۳۴۳، ط: مکتبہ محمودیہ محمود نگر ڈابھیل گجرات الہند/فتاوی عثمانیہ، ج:۱، ص:۱۲۵، ط: العصر اکیڈمی پشاور/خزینۃ الفقہ، ج:۱، ص:۱۵۱، ۱۵۲، ط: جید پریس بلیماران دہلی/فتاوی انوار العلوم، ج:۱، ص: ۱۰۷، ۱۰۸، ط: دار الناشر/مظاہر حق، کتاب المناقب، ج:۵، ص:۵۷۲، ط: دارالاشاعت کراچی/توضیحات، ج:۸، ص:۳۶۲، ط: المکتبۃ العربیۃ کراتشی)

(۴۱): فی شرح فقه الاکبر: وفی الخلاصة من أبغض عالما من غیر سبب ظاهر خیف علیه الکفر، قلت الظاهر انه یکفر لانه اذا أبغض العالم من غیر سبب دنیوی أو أخروی فیکون بغضه لعلم الشریعة ولاشک فی کفر من أنکره فضلا عمن أبغضه. (شرح فقه اکبر للملا علی القاری، فصل فی العلم والعلماء، ص: ۱۵۹، ط، دار الکتب العربیة الکبری، مصر)

وفی فتاوی الاصل: رجل قال للعالم: ذکر الحمار فی است علمک، ان أراد

لہٰذا جب قیاس مجتہد کو حق نہ کہا تو اہانت اس عالم کی امر دین میں لہٰذا کفر ہوا (۴۲)۔فقط

## قرآن شریف کو نظم کرنا

**سوال:**

ایک اور عبارت نواب صاحب نے اسی رسالہ میں عالمگیری سے نقل کی ہے یعنی ایک شخص نے نظم کیا قرآن کو فارسی میں قتل کیا جاوے اس لئے کہ وہ کافر ہے یہ عبارت ان کلمات ردۃ میں ہے جو متعلق بہ قرآن شریف ہیں اس کا کیا مطلب ہے۔

**جواب:**

---

بہ علم الدین یکفر. (المحیط البرهانی، کتاب السیر، مسائل المرتدین وأحکامهم، ج: ۵، ص: ۲۴۳، ط، دار الکتب العلمیة بیروت لبنان)

ویکفر بقوله لعالم ذکر الحمار فی است علمک یرید علم الدین کذا فی البحر البرائق. (الفتاوی العالمکیریه، کتاب السیر، الباب التاسع فی احکام المرتدین، ومنها ما یتعلق بالعلم والعلماء، ج: ۲، ص: ۲۷۰)

(۴۲):رجل قال: قیاس أبی حنیفة رضی اللّٰه عنه حق نیست یکفر، لأن دلیل جواز القیاس فی کتاب اللّٰه تعالیٰ فی قوله سبحانه وتعالیٰ: وهو الذی یرسل الریح بشرا بین یدی رحمته حتی اذا أقلت سحاباً ثقالاً سقنه لبلد میت فأنزلنا به الماء فأخرجنا به من کل الثمرات کذلک نخرج الموتی ففی هذه الآیة اثبات القیاس، وهو رد المختلف الی المتفق، لأنهم کانوا متفقین ان اللّٰه هو الذی ینزل المطر ویخرج النبات من الأرض فاحتج علیهم لاحیائهم بعد الموت باحیاء الأرض بعد موتها، هکذا ذکر الفقیة أبو اللیث فی تفسیره. (الفتاوی التاتارخانیة، کتاب احکام المرتدین، الفصل فی العلم والعلماء والأبرار، ج: ۷، ص: ۳۳۵، ط، مکتبة زکریا بدیوبند،الهند)

علیٰ ہذا قرآن کو نظم کرنا اور فارسی کرنا تغیر کتاب اللہ تعالیٰ کی اور نظم منزل کو بدلنا اہانت و بے تعظیمی قرآن کی ہوئی سو کفر ہو گیا (۴۳)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

## زندوں کا مردوں سے مانگنا

﴿سوال﴾:

ماقول العلماء فی استعانة الاحیاء بالموتی فی طلب الجاه و وسعة الرزق و الاولاد مثلا یقال لهم عندالقبور ان تدعوالله تعالیٰ لنا فی دفع فقرنا وبسط رزقنا و کثرة اولادنا و شفاء مرضنا و فلاحنا فی الدارین لانکم سلفنا مستجاب الدعوات عند الله فهل یجوز الاستعانة بالاموات بهذا الطریق المذکور ام لا؟ فبینوا جوازها و عدم جوازها من الکتاب و السنة اقوال المجتهدین توجروا من الله رب العالمین.

﴿جواب﴾:

الحمدلله رب العالمین رب زدنی علما:. الاستعانة بالانبیاء والاولیاء مطلوبة الا انها لم تشرع فی المواضع المذکورة و الله سبحانه وتعالیٰ اعلم امر برقمة المقصر عبدالله بن محمد میرغنی الحنفی مفتی

(۴۳): وفی التخییر: رجل نظم القرآن بالفارسیة یقتل لانه کافر. کذا فی التتارخانیة. (الفتاوی العالمکیریة، کتاب السیر، الباب التاسع فی احکام المرتدین، ومنها ما یتعلق بالقرآن، ج: ۲، ص: ۲۶۷)

(و کذا فی الفتاوی التاتارخانیة، کتاب احکام المرتدین، الفصل العاشر: فیما یتعلق بالقرآن، ج: ۷، ص: ۳۱۸، ط، مکتبة زکریا بدیوبند، الهند)

(و کذا فی مجمع الانهر فی شرح ملتقی الأبحر، کتاب السیر و الجهاد، باب المرتد، ج: ۲، ص: ۵۰۷، ط، دار الکتب العلمیة بیروت لبنان)

مكة المكرمة كان الله تعالٰى لهما حامدا مصليا مسلما.

عبداللہ میرغنی مفتی مکہ مکرمہ | الجواب صحیح محمد ہدایت علی مقیم مراد آباد | الحق احق بالاتباع احقر الزمان محمود حسن مدرس اول مدرسہ دیو بند | الجواب صحیح بندہ محمود عفی عنہ الٰہی عاقبت محمود گردان

الجواب صحیح احمد محی الدین | الجواب صحیح

خادم الموحدین محمد احتشام الدین مرادآبادی۔۱۲۹۲ | محمد صدیق عفی عنہ مدرس مدرسہ شاہی مرادآباد | قاضی حال ریاست بھوپال

احمد اسمہ ۱۲۹۷ | رسول اللہ خادم شریعت مفتی محمد لطیف اللہ ہجری ۱۲۹۸

آیۃ کریمہ اياک نعبد واياک نستعين میں تخصیص استعانت نسبت جناب باری تعالیٰ عزاسمہ کے خود مذکور ہے اسی کے مطابق علمائے محققین نے تحقیق فرمائی ہے وہی لائق عمل کے ہے العبد المذنب الاواه هذا احق بالقبول اليق بالافتاء والعلم الحق عندالله سبحانه وتعالٰى اعلم علمه اتم. مولانا محمد احسن صاحب امروهی

الجواب صحیح محمد حسن عفی عنہ مدرسہ گلاوٹی لیکن اتنی بات اور لکھنی مناسب ہے کہ جواب مذکور اپنے اجمال پر صحیح ہے اور تفصیل یہ ہے کہ استمداد تین قسم کا ہے ایک یہ کہ اہل قبور سے مدد چاہے اسی کو سب فقہاء نے ناجائز لکھا ہے (۴۴)۔ دوسرے یہ کہ کہے اے فلاں خدائے

---

(۴۴):قال العلامة ابو الفضل محمود الالوسی البغدادی رحمه الله تعالٰى: ان الناس قد أكثروا من دعاء غير الله تعالٰى من الأولياء الأحياء منهم والأموات وغيرهم، مثل: ياسيدی فلان أغثنی، وليس ذلک من التوسل المباح فی شیء، واللائق بحال المؤمن عدم التفوه بذلک، وأن لايحوم حول حماه، وقد عده أناس من العلماء شركاً، وان لايكنه، فهو قريب منه.(روح المعانی،[المائدة:

